## پیر کی خدمت

حضرت تاج محمود امروٹیؒ فرمایا کرتے تھے کہ اچھا مرید وہی ہے جو کہ پیر کو اپنا عاشق بنائے مطلب یہ کہ جو پیر کی مراد بن کر رہے۔ علم عمل اور خدمت و اطاعت سے اتنا پیر کو خوش کرے کہ وہ مرید کا عاشق ہو جائے۔

حضرت مولانا الیاس دہلویؒ کا قول ہے کہ مرید تب کچھ حاصل کر سکتا ہے کہ پیر کی جوتیوں اور چپاتیوں میں اسے کوئی فرق محسوس نہ ہو۔ پیر کی جوتیاں بھی چپاتیوں کی طرح عزیز ہوں (تا کہ طبیعت میں عاجزی و انکساری پیدا ہو۔ جو کہ روحانیت کی جڑ ہے) (مجالس فقیر)۔

## طریقہ محبت

حضرت مرشد عالمؒ نے فرمایا کہ ایک مرتبہ حضرت خواجہ محمد عبد المالک صدیقیؒ نے ایک خوبصورت بیش قیمت نفیس ہینڈ بیگ خریدا۔ پوچھنے پر بتایا کہ میں اس میں اپنے پیر و مرشد کے استعمال کے لیے مٹی کے ڈھیلے رکھا کروں گا۔ عربی کا مقولہ ہے ان المحب لمن یحب مطیع۔ محبّ جس سے محبت کرتا ہے اس کا مطیع ہوتا ہے۔ یہی محبت و خدمت حصول فیضان کا سبب بنتی ہے۔ (تصوف و سلوک)

## محبت شیخ کے واقعات

مدینہ شریف میں ایک بزرگ فرمارہے تھے کہ اصل چیز ایمان ہے اور ایمان کا جوہر محبت ہے۔ اللہ پاک سے اور اللہ کے محبوب حضرت محمد ﷺ سے جتنی زیادہ محبت ہو گی اتنا زیادہ ایمان ہو گا۔

## تصوف وسلوک کا مقصد

اور یہ تصوف وسلوک، ذکر اللہ کی لائن، اس کا مقصد بھی محبت الٰہی ہے۔ مشائخ جو پڑھنے کیلئے اور کرنے کے لیے بتاتے ہیں اُس سے دو فائدے حاصل ہوتے ہیں ایک فائدہ تو یہ ہے کہ اللہ کا ذکر ہے اور اللہ پاک اپنے ذکر سے خوش ہوتے ہیں، ثواب ملتا ہے، آخرت بنتی ہے۔ دوسرا فائدہ جو اس کا مقصد ہے کہ اللہ کا ذکر کرنے سے اور اس لائن میں لگنے سے دل کے اندر تبدیلی آتی ہے۔ ایک تو یہ ہے کہ کسی وقت ذکر کر لیا، ثواب مل گیا، یہ بھی اچھی بات ہے لیکن اس محنت کا مقصد یہ ہے کہ ایسی اصلاح ہو جائے اور دِل گناہوں سے ایسا پاک ہو جائے کہ اُسکے اندر اللہ پاک کی محبت آجائے۔ اور غیر اللہ کی محبت نکل جائے، اللہ کا خوف نصیب ہو جائے، غیر اللہ کے خوف سے جان چھوٹ جائے، اللہ عظمت نصیب ہو جائے اور غیر اللہ کی عظمت سے دل پاک ہو جائے۔ یہ مقصود شیخ کی صحبت سے، تربیت سے اور محنت و ریاضت سے نصیب ہوتا ہے۔ اس محنت کے بارے میں بنیادی بات یہ ہے کہ جو کچھ کہا جائے اس کو پلّے باندھ لیا جائے۔ کسی بھی حالت میں اس کا ناغہ نہ ہو۔ اس پابندی سے دل میں اپنے شیخ کی محبت کا، رسول پاک ﷺ کی محبت کا اور خود للہ پاک کی محبت کا جذبہ بیدار ہو گا۔

## حضرت بھیک شاہؒ کا پہلا واقعہ

ہندوستان میں ایک بزرگ گذرے ہیں حضرت بھیک شاہ صاحبؒ۔ اُن کے شیخ حضرت شاہ ابو المعالیؒ تھے۔ حضرت بھیک شاہ صاحب حضرت شیخ شاہ ابو المعالیؒ کے خاص خادم تھے، اُن سے بیعت تھے، مرید تھے اور ذکر و اذکار بھی کرتے تھے۔ صحبت بھی خوب اٹھاتے تھے اور خدمت بھی خوب کرتے تھے اور گھر کا سارا کام وہی کرتے تھے اور حضرت

شیخؒ نے بھی اُن کو بڑی محبت اور شفقت کیساتھ رکھا ہوا تھا۔ ایک دن بھیک شاہ صاحب اپنے شیخ سے ناراض ہو گئے اور ناراض ہو کر اپنی بستی، جو کئی میل کے فاصلے پر تھی، وہاں چلے گئے۔ جب وہاں پہنچے تو بہت زیادہ بارش ہوئی اور معلوم ہوا کہ بارش سارے علاقے میں ہو رہی ہے اور شیخ کے علاقے میں بھی ہو رہی ہے اور بھیک شاہ صاحب اگر چہ شیخ سے ناراض ہو کر آئے تھے لیکن دل کے اندر اپنے شیخ کی محبت بہت زیادہ تھی۔ خیال آیا کہ حضرت شیخ کا مکان کچا ہے، بارش بہت زیادہ ہو رہی ہے، مکان ٹپک رہا ہو گا۔ بہت پریشان ہو گئے کہ میں ہی خادمِ خاص تھا۔ اسی بارش کے موسم میں کئی میل پیدل سفر کر کے شیخ کے مکان پر پہنچے، چونکہ غصے ہو کر گئے تھے اس لئے شیخ سے ملنے کی تو کوشش نہیں کی، مکان کی پچھلی جانب سے چھت کے اوپر چڑھ گئے اور جہاں جہاں مٹی کی ضرورت تھی وہاں مٹی ڈالی، تو پانی پہلے نیچے گر رہا تھا اب پانی ٹپکنا بند ہو گیا۔ حضرت شاہ ابو المعالیؒ سے کسی نے عرض کیا کہ اوپر کوئی آدمی ہے، بارش ہو رہی ہے اور پانی ٹپکنا بند ہو گیا ہے، چونکہ شیخ کو بڑی محبت اور اعتماد تھا۔ شیخ نے فرمایا کہ یہ بھیک شاہ ہی ہو گا۔ اگر چہ وہ ناراض ہو کر گئے تھے اور شیخ کو اطلاع بھی کوئی نہیں تھی لیکن اعتماد اتنا تھا کہ حضرت نے فرمایا کہ یہ بھیک شاہ ہی ہو گا۔ حضرت شیخ باہر نکلے، گھر میں پردہ کرادیا اور آواز دی: بھیک!......

بھیک شاہ نے جب دیکھا کہ میرے شیخ نے مجھے نام لے کر آواز دی ہے، اتنے خوش ہوئے کہ چھت سے ہی چھلانگ لگادی اور شیخ کے قدموں میں گر گئے۔

شیخ کے دل پر بڑا اثر ہو کہ بارش میں اتنے میل پیدل سفر کر کے آیا ہے اور اس کے دل میں اتنا اخلاص اور محبت ہے۔

حضرت بھیک شاہؒ نے بہت فیض پایا اور اللہ پاک نے ان سے دین کا بہت کام لیا۔

## بھیک شاہ کا دوسرا واقعہ

حضرت شاہ ابو المعالیؒ ایک مرتبہ کسی مخلص کی دعوت پر سہارن پور آئے، شاہ بھیکؒ ساتھ تھے اور اُن کو معلوم تھا کہ پیرانی صاحبہ اور صاحبزادہ کو فاقے پر فاقے ہوتے ہیں۔ اس لئے جب حضرت شیخؒ کی دعوت ہوتی تو شاہ بھیکؒ علیحدہ جا کر یہ طے کر لیتے کہ دو آدمیوں کا کھانا زائد دینا پڑے گا۔ چنانچہ عشاء کی نماز شیخؒ کے ساتھ پڑھتے اور اس کے بعد دو آدمیوں کا کھانا لے کر انبھیٹہ روانہ ہو جاتے اور دستک دے کر دروازہ کھلواتے اور کھانا حوالے کر کے اُلٹے پاؤں واپس لوٹ آتے۔ حتیٰ کہ جب شیخؒ تہجد کے لیے حسب معمول بیدار ہوتے تو شاہ بھیکؒ لوٹا بھر کر پیش کرتے۔

چند روز بعد جب حضرت شیخؒ انبیٹھ آئے اور بی بی صاحبہ سے پوچھا کہ کیسے گذران ہوا؟ تو اُن کو تعجب ہوا اور کہا کہ اس دفعہ تو آپ روزانہ کھانا بھیجتے رہے پھر گذران کا سوال کیسا؟ اور بیان کیا کہ دو گھڑی رات گذرنے پر ہر رات شاہ بھیکؒ کھانا لاتے اور واپس ہو جایا کرتے۔ شیخ یہ سن کر خاموش ہو گئے اور باہر جا کر شاہ بھیک سے پوچھا تو انہوں نے صورتِ حال عرض کر دی۔ اور کہا کہ اماں جی اور صاحبزاہ صاحب تو فاقہ کرتے اور بھیک اپنا پیٹ بھرتا۔ اس کی غیرت نے گوارا نہیں کیا۔

شیخ کو اس جواب پر مسرت ہوئی اور یہ فرمایا کہ تم نے میرے توکّل میں تو فرق ضرور ڈالا مگر خدمت کا حق ادا کر دیا۔ اور اپنے سینے سے لگا لیا۔ اور روحانی نعمت جو کچھ دینی تھی وہ عطا کر دی۔ بھیک شاہؒ نے اپنے قلب کو نورِ معرفت سے معمور دیکھا تو شیخ کے قدم چوم لئے اور مستانہ وار شوق میں یہ دوہا زبان سے نکلا۔

بھیکا مالی پر واریاں پل میں سو سو وار
کا گا سے ہنس کیا اور کرت نہ لاگی بار

یعنی اپنے مرشد شاہ ابوالمعالیؒ پر ہر آن سو سو دفعہ قربان ہو کہ اُس نے اس کو زاغ سے ہنس (یعنی ناکارہ و نااہل سے اہل) بنادیا اور اتنی جلدی بنایا کہ دیر بھی نہ لگی۔ ادھر سینے سے سینہ لگا اور اُدھر ولایت و معرفت الٰہیہ نصیب ہو گئی۔

حضرت بھیک شاہؒ کا ایک اور شعر بھی مشہور ہے۔

بھیکا ہر دی گدڑی لعل
جو نہ جانے کھولن وہ رہے کنگال

تو یہ جو محبت ہے، محبتِ شیخ، محبتِ رسول ﷺ اور محبتِ الٰہی، یہ جو درجات ہیں، ان میں محبتِ الٰہی سب سے بڑا مقصود ہے۔ جو اس طریق سے اور محنت کرنے سے حاصل ہوتا ہے لیکن ضروری ہے کہ محنت میں اپنے آپ کو کھپائے اور لگائے، سچی کوشش کرے اور جب سچی کوشش ہو گی تو اس کے لیے ان شاءاللہ کوشش بھی خوب ہو گی۔

## پھتّو خان مخدوم المشائخ کیسے بنا؟

ہمارے حضرت بہلویؒ سے اوپر حضرت خواجہ سراج الدین صاحبؒ گذرے ہیں۔ "موسیٰ زئی شریف" ایک جگہ ہے، وہاں خانقاہ تھی۔ حضرت خواجہ سراج الدینؒ کے دربار میں ایک نوجوان انکا مرید تھا خدمت بھی کرتا تھا۔ لوگ اُسے پھتّو، پَھتّو کہتے تھے اور اس کا اصل نام "فتح علی خان" تھا۔ لیکن جیسے الٹے الٹے نام رکھے ہوتے ہیں وہ اپنے علاقے میں پَھتّو کے نام سے مشہور تھا۔ وہاں پہاڑی سلسلہ ہے۔ اور پہاڑ اس طرح پھیلے ہوئے تھے کہ بارش کا پانی نکلنے کا کوئی راستہ نہیں تھا۔ ساری آبادی پانی سے بھر جاتی تھی، جب بارش ہوتی

تھی تو وہ زمین قابل استعمال نہ رہتی۔ وہاں پانی کھڑا رہتا، اور کوئی بھی کام نہیں ہو سکتا تھا، نہ ہی مکانات بنائے جا سکتے تھے۔ پھتّو کو خیال ہوا کہ حضرت کو تکلیف ہے اور پہاڑوں کا راستہ بند ہے اس نے پہاڑ کو توڑنا شروع کر دیا۔ لوگوں نے مذاق اُڑایا کہ پہاڑوں کو توڑنے سے بھلا راستے بنتے ہیں؟ لیکن وہ لگا رہا۔ آج بھی، کل بھی، پرسوں بھی، مسلسل لگا رہا۔ آخر ایک دن آیا کہ پانی کے نکلنے کا راستہ بن گیا اور وہ جگہ بھی صاف ہو گئی۔ اب وہاں مکان بننے لگے۔ جیسے لوگ دیہاتوں میں مکان بناتے ہیں۔ لوگ دوپہر کو آرام کرتے تھے۔ اور پھتّو خان دوپہر کو گارہ بنا لیتا تھا۔ پھتّو اپنا آرام قربان کر کے گارہ بنانے میں لگا رہتا۔ تاکہ مستری مکان جلدی بنائیں۔ چنانچہ مکان بن گئے۔ اللہ پاک نے اس کی طلب، محنت اور اپنے آپ کو کھپانے کی بدولت ایسا قبول کیا کہ وہ حضرت خواجہ سراج الدینؒ سے فیضیاب ہو کر بہت بڑے اللہ والے بنے۔ چکوال والے حضرت اقدس مولانا غلام حبیب صاحبؒ فرماتے تھے کہ میں نے مکہ شریف میں دیکھا، وہاں ہندوستان کے بڑے بڑے علماء آتے تھے، وہ حج کے دنوں میں وہیں رہتے تھے۔ وہ فرماتے ہیں کہ میں نے دیکھا کہ بڑے بڑے علم والے، سب کے بستر نیچے چٹائیوں پر لگے ہوئے ہیں، یہ پھتّو خان صاحب جو بعد میں سائیں فتح علی خان صاحب کے نام سے جانے جاتے تھے ان کا بستر اُوپر چارپائی پر لگا ہوتا تھا۔ انکو اللہ پاک نے اُن کی خدمت کا یہ صلہ دیا، اُن کو یہ اعزاز بخشا کہ بڑے بڑے علماء اُن کے مرید تھے۔ تو محنت سے، ریاضت سے اور طلب سے یہ چیز حاصل ہوتی ہے۔

## طلب صادق پر ایک شعر

طلب صادق ہونی چاہیے۔ اصل شعر تو یوں ہے:

عشق کامل ہو تو ناکامی نہ ہو اے دِل تجھے
آواز دے ساحل تجھے ڈھونڈلے منزل تجھے

اگر عشق کامل ہے تو ساحل تجھے آوازیں دے اور منزل تجھے خود تلاش کرے۔

لیکن میں اس شعر کو یوں پڑھتا ہوں۔

طلب صادق ہو تو ناکامی نہ ہو اے دل تجھے
آواز دے ساحل تجھے ڈھونڈ لے منزل تجھے

کیونکہ سالکین کے لیے طلبِ صادق کی ضرورت ہے۔

یہ طلبِ صادق بہت بڑی چیز ہے، یعنی اللہ کی صحیح طلب اللہ کی سچی طلب، اس طلب کے بارے میں حضرت داؤد علیہ السلام کو وحی آئی۔

یَا دَاوٗدُ اِذَا رَأَیْتَ لِیْ طَالِبًا فَکُنْ لَہٗ خَادِمًا۔

ترجمہ: اے داؤد! میری طلب میں، میری تلاش میں جس بندہ کو دیکھیں تو آپ اُس کے خادم بن جائیں۔

طلبِ الٰہی، طلبِ مولیٰ بہت بڑی چیز ہے اللہ پاک ہمیں سچی طلب نصیب فرمائے اور جو مقصود ہے یعنی اللہ کی محبت، رسول پاک ﷺ کی محبت، یہ ہمیں عطا فرمائے۔ آمین

## اپنے شیخ سے محبت کے دو حیران کن واقعے

اپنے مشائخ سے محبت کے واقعات بے شمار ہیں، حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ اپنے مرشد حضرت مولانا تاج محمود امروٹیؒ کے ساتھ چلے جارہے تھے رات کا وقت تھا حضرت امروٹیؒ نے ایک جگہ اپنی لاٹھی زمین میں گاڑی اور حضرت لاہوریؒ سے فرمایا: یہیں

کھڑے رہو میں قضائے حاجت کے لیے جاتا ہوں۔ حضرت لاہوریؒ وہاں کھڑے ہو گئے۔ جب حضرت امروٹیؒ فارغ ہو کر تشریف لائے اور لاٹھی زمین سے اکھاڑی تو حضرت لاہوریؒ کے پاؤں سے خون کا فوارہ نکلا، مرشد حیران ہوئے، پتہ چلا کہ اندھیرے میں لاٹھی کی نوک حضرت لاہوریؒ کے پاؤں میں سے ہوتی ہوئی زمین کے اندر چلے گئی۔ اور حضرت لاہوریؒ کھڑے رہے اُف تک نہ کیا۔

اسی طرح حضرت اقدس مولانا ابو سعد احمد خانؒ بانیٔ خانقاہ سراجیہ کندیاں شریف اپنے مرشد حضرت اقدس خواجہ سراج الدینؒ کے ڈھیلے اور پانی کا لوٹا ہاتھ میں تھامے شیخ کے گھوڑے کے ساتھ ساتھ دوڑتے تھے۔ وادی سُون سکیسر کے علاقے میں حضرت خواجہؒ نے خانقاہ بنائی تھی۔ گرمیوں میں حضرت اکثر وہاں تشریف لے جاتے تھے۔ پینتیس، چالیس میل کا یہ سفر ہوتا تھا جو حضرت خواجہ احمد خانؒ پیدل شیخ کے گھوڑے کے ساتھ دوڑتے ہوئے طے فرماتے تھے۔

شیخ کی محبت سیڑھی ہے محبت خداوندی اور محبت رسول کے لیے۔ اللہ پاک ہم سب کو نصیب فرمائے۔ آمین

## بیعت کی برکت سے ایمان پر خاتمہ

۱:- حکیم الاسلام مولانا قاری محمد طیبؒ کے مواعظ میں یہ بات لکھی ہوئی ہے کہ ایک عورت ان سے بیعت ہوئی۔ س کے بعد اس کا حضرت سے رابطہ بھی نہ رہا۔ البتہ وہ ان کے بتائے ہوئے معمولات پر حتی المقدور عمل کرتی رہی۔ بیس سال کے بعد س پر سکرات موت کی کیفیت طاری ہوئی تو وہ اچانک کہنے لگی، وہ دیکھو، حضرت آ رہے ہیں۔ پھر کہنے لگی، وہ دیکھو، حضرت میرے پاس آ گئے۔ پھر کہنے لگی، حضرت مجھے کچھ پڑھا رہے ہیں۔ اس نے

خود ہی پوچھا، حضرت! آپ مجھے کیا پڑھا رہے ہیں؟ پھر خود ہی کہنے لگی، حضرت! کیا آپ مجھے کلمہ پڑھا رہے ہیں؟ پھر کہنے لگی، اچھا، میں پڑھتی ہوں۔ چنانچہ اس نے پڑھا لا الہ لا اللہ محمّد رّسول اللہ اور جان جان آفرین کے سپرد کر دی۔

اندازہ کیجئے کہ بیس سال پہلے بیعت ہوئی تھی۔ اس دوران میں کوئی رابطہ نہ ہوا۔ مگر اس کے دل میں محبت تھی۔ ظاہر کے رابطے میں تو رکاوٹیں ہو سکتی ہیں مگر دل کے رابطے میں تو دنیا رکاوٹیں پیدا نہیں کر سکتی۔ بیس سال کے بعد موت کے وقت اللہ تعالیٰ نے اس کو یک منظر دکھا دیا، شیخ سے نسبت کی برکت ظاہر فرما دی۔ اس نے اپنے شیخ کے کسی لطیفہ کو دیکھا ہو گا یا اللہ تعالیٰ نے اپنے رجال غیب میں سے کسی بندے کو اس شکل میں کھڑا کر دیا ہو گا۔ اللہ تعالیٰ نے نسبت کی برکت سے اس عورت کے ایمان کی حفاظت فرما دی۔ (رہے سلامت تمہاری نسبت۔ ص۔ ۷۱)

۲:- امام فخر الدین رازیؒ بہت بڑے اللہ والے گزرے ہیں۔ آپ شیخ نجم الدین کبریٰؒ سے بیعت تھے۔ آپ نے اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کے بارے میں سو دلائل جمع کئے۔

جب امام رازیؒ کی وفات کا وقت قریب آیا تو شیطان آپ کو پھسلانے کے لیے آپ کے پاس آیا۔ نزع کے وقت شیطان انسان کو گمراہ کرنے کے لیے ایڑی چوٹی کا زور لگاتا ہے تاکہ مرتے وقت وہ ایمان سے ہاتھ دھو بیٹھے۔ شیطان نے آکر امام رازیؒ سے پوچھا کہ تم نے ساری زندگی اللہ کی عبادت میں گزار دی۔ کیا تم نے اللہ کو پہچانا بھی ہے؟ آپ نے فرمایا: "بے شک اللہ ایک ہے" شیطان کہنے لگا: کوئی دلیل دو۔ آپ نے توحید باری تعالیٰ کے بارے میں ایک دلیل دی۔ شیطان نے چونکہ انسانیت کو گمراہ کرنے کی قسمیں کھائی ہوئی ہیں اس نے آپ کی بتائی ہوئی دلیل توڑ دی۔ آپ نے دوسری دلیل دی۔ اس نے وہ

بھی توڑ دی۔ یہاں تک کہ امام رازیؒ نے سو دلائل دیئے مگر اس نے سب دلائل رد کر دیئے۔ اب امام رازیؒ بہت پریشان ہوئے۔

اس وقت آپ کے پیرو مرشد شیخ نجم الدین کبریٰؒ دور دراز کسی جگہ پر وضو فرما رہے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں امام رازیؒ کی پریشانی کے بارے میں کشفاً مطلع فرمادیا۔ انہوں نے غصہ میں آکر وہ لوٹا جس سے وضو فرما رہے تے دیوار پر مارا اور امام رازیؒ کو پکار کر کہا کہ تو یہ کیوں نہیں کہہ دیتا کہ میں اللہ تعالیٰ کو بغیر دلیل کے ایک مانتا ہوں۔ اس وقت شیخ نجم الدین کبریٰؒ کا غصہ سے بھرا چہرہ امام فخر الدین رازیؒ کے بالکل سامنے تھا۔ سبحان اللہ، نسبت کی برکت کی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے امام رازیؒ کے ایمان کی حفاظت فرمائی۔ (رہے سلامت تمہاری نسبت۔ ص۔ ۷۲)

## کیا مُرشد سے صرف بیعت کرلینا کافی ہے؟

عدیل: کیا آپ کا کوئی مرشد ہے؟

شکیل: جی ہاں! میں فلاں بزرگ سے بیعت ہوں۔۔۔ کہ ایک موقع پر اجتماعی بیعت ہو رہی تھی۔۔۔ میں بھی دوستوں کے کہنے پر بیعت ہو گیا۔

عدیل: آپ اپنے مرشد سے کس طرح فائدہ حاصل کرتے ہیں؟

شکیل: میری ان سے ملاقات تو بہت کم ہوتی ہے۔۔۔ کہ مجلس اور اجتماع کے موقع پر انفرادی ملاقات ممکن نہیں ہوتی۔۔۔ ہاں کبھی کوئی سنگین پریشانی آجائے۔۔۔ تو دعا کی درخواست کیلئے ملاقات کی کوشش کی جاسکتی ہے۔

عدیل: بیعت سے پہلے اور بعد کی زندگی میں آپ نے کیا فرق محسوس کیا؟

شکیل: چونکہ مجھے اس راستہ کی حقیقت اور طریقہ کار معلوم نہیں تھا۔ اور نہ اب خاص دلچسپی ہے۔ اس لیے اس بیعت سے بھی مجھے زندگی میں کوئی خاص فرق نہیں ہوا۔

عدیل: اس سلسلہ میں آپ کی رہنمائی کرنے کی ضرورت ہے؟

شکیل: مہربانی کرکے آپ ہی اس بارے میں میری رہنمائی فرمائیں۔

عدیل: شکیل بھائی! اللہ والوں سے تعلق کی غرض و غایت اپنی اصلاح کرانا ہوتی ہے۔ اسی اصلاح کے معاہدہ کا نام بیعت ہے کہ مرشد یہ معاہدہ کرتا ہے کہ میں اس بندہ کو احکام خداوندی کے مطابق لے کر چلوں گا اور بندہ یہ معاہدہ کرتا ہے کہ میں اپنے مرشد کی تعلیمات پر چلتے ہوئے قرب خداوندی کی منازل طے کروں گا۔ چونکہ غرض اصلاح ہے۔ اس لیے بیعت اور ذکر اذکار مراقبہ۔ مجاہدہ۔ یہ سب چیزیں برکت کی ہیں اور اصلاح میں معین ہیں۔ مرشد کے تعلق سے اپنے روحانی امراض سے شفا حاصل کرنا ہے۔ چاہے وہ ان کی صحبت میں رہ کر ہو جائے۔ چاہے مراسلت اور دیگر سہولیات کے ذریعے ہو۔ تو میرے بھائی! مرشد سے لیا جانے والا اصل کام اصلاح کرانا ہے۔

شکیل: عدیل بھائی! یہ تو بتایئے کہ ہم مرشد سے اپنی اصلاح کے علاوہ کن کن امور میں رہنمائی لے سکتے ہیں۔

عدیل: آپ نے یہ بہت اچھا سوال کیا۔ ہمیں مرشد سے اسی طرح استفادہ کرنا چاہیے۔ جیسے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اپنے زمانہ میں خاتم الانبیاء ﷺ کی صحبت سے حاصل کرتے ہیں۔ وہ حضور ﷺ کے سچے عاشق بھی تھے اور آپ کے اشاروں پر دل و جان سے جانثار بھی تھے۔ وہ جہاں عبادات میں حضور ﷺ سے احکام سیکھتے تھے۔ اسی طرح اپنے ذاتی معاملات۔ خاندانی و گھریلو حالات تک میں بھی مشورہ کرکے رہنمائی حاصل کرتے تھے۔

اسی طرح ہمیں بھی چاہیے کہ ہمارا اپنے مرشد سے ایسا تعلق ہو کہ ہم بلا تکلف اپنے ذاتی امور میں مشاورت کر سکیں اور مرشد بھی کھلے دل سے ہماری اصلاح اور رہنمائی کر سکے۔

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا حضور ﷺ سے جو عشق و محبت کا تعلق تھا وہ محتاج بیان نہیں۔

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا زندگی کے ہر نشیب و فراز۔۔۔ غمی خوشی کے موقع پر حضور ﷺ سے مشاورت کرنا اور دینی حکم معلوم کر لینے کے بعد فی الفور اس پر عمل کا جذبہ ان کے کمال ایمان کی دلیل ہے۔ ایک صحابی کا واقعہ ہے کہ کسی معاملہ میں میاں بیوی میں تکرار ہوئی تو وہ دونوں اس معاملہ کو پیش کرنے کیلئے بارگاہِ رسالت ﷺ میں جانے کیلئے چل پڑے اسی طرح حضرت اُم سلیمؓ کا واقعہ مشہور ہے کہ خاوند سفر سے واپس آئے تو گھر میں بیمار بچہ فوت ہو چکا تھا۔ لیکن اُم سلیمؓ نے کمال صبر کا مظاہرہ کیا اور بڑی حکمت سے خاوند کو اگلے دن بچے کی وفات کی اطلاع دی تو وہ ناراض ہو کر اس معاملہ کو بھی حضور ﷺ کی خدمت میں لے گئے تو آپ ﷺ نے برکت کی دُعا فرمائی۔ اس طرح کے بیسیوں واقعات ہیں کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اپنے ذاتی معاملات۔۔۔ خانگی امور اور ازدواجی تعلقات تک کے بارے میں حضور ﷺ سے مشاورت کے لیے حاضر خدمت ہوتے اور پھر کمال اتباع کا مظاہرہ کرتے۔

اس واقعہ سے اندازہ فرمائیے کہ صحابہ کرامؓ ہر معاملہ میں خواہ وہ ذاتی اور گھریلو ہی کیوں نہ ہو حضور ﷺ کی مشاورت اور اتباع کو ضروری سمجھتے تھے۔ ہم جس اللہ والے بزرگ سے بیعت ہوں اپنے تمام معاملات میں ان سے مشاورت رکھیں اور ان کی ہدایات

کے مطابق چلیں کہ دین و دنیا کی بھلائی اسی میں ہے۔اس سے معلوم ہوا کہ یہ ہمارا خیال بالکل غلط ہے کہ مرشد کو کوئی گھریلو بات نہیں کرنی چاہیے۔

صحیح اللہ والے اپنی زندگی خدمت خلق کے لیے وقف کیے ہوئے ہیں۔ یہ ہماری سستی اور غفلت ہے کہ ہم ان سے مکمل نفع نہیں اٹھاتے اور محض بیعت ہی کو کافی سمجھ لیتے ہیں۔ حالانکہ بیعت برکت کی چیز ہے، اصل مقصود اصلاح ہے۔ آج کی مصروف زندگی میں مرشد سے رابطہ اور استفادہ کرنا بھی نہایت سہل ہے۔ اگر ہفتہ دس دن بعد حاضری ہوتی رہے تو آدمی بآسانی دین و دنیا کا نفع حاصل کر سکتا ہے۔ اگر ہفتہ دس دن یا مہینہ بعد بھی حاضری مشکل ہو تو فون یا خط کے ذریعے اپنے حالات لکھ کر رہنمائی لی جاسکتی ہے۔ آدمی جوں جوں دین میں ترقی کرتا جاتا ہے اسکی دنیا بھی سنورنا شروع ہو جاتی ہے جس مرشد سے بیعت کا تعلق ہے وہ کسی دوسرے شہر میں رہتے ہیں یا بلا تکلف استفادہ مشکل ہو تو ان کی اجازت سے قریبی بزرگ سے رابطہ کر لیا جائے کہ پہلی تو باقی رہی۔ لیکن اصلاح اور رہنمائی قریبی بزرگ سے لی جاتی رہے۔ اسی طرح دینی مسائل کیلئے قریبی مفتی سے رابطہ رکھا جائے۔ تاکہ ہمارا ظاہر و باطن شریعت کے مطابق ہو جائے اور دیکھنے والے متاثر ہوں اور آپ سے پوچھیں کہ آپ کو کس نے تراش خراش کر ہیرا بنایا ہے۔

بعض لوگ کہتے ہیں کہ ہم فلاں بزرگ سے بیعت ہیں۔چونکہ انہوں نے صرف بیعت ہی کو اصل مقصود سمجھا ہوتا ہے۔ اور پھر بعض اوقات اپنی بے دینی کے سبب بزرگوں کی بدنامی کا باعث بھی بنتے ہیں۔

پیر اور مرید کا تعلق بالکل مریض اور طبیب کا سا ہے مریض اگر طبیب سے صرف یہ کہہ دے کہ میں آج سے تمہارا مریض ہوں اور طبیب اس سے اقرار کرلے کہ

میں آج سے تیرا طبیب ہوں تو کیا محض اس عہد وپیمان ہی سے شفا ہو جائے گی ہر گز نہیں، علاج تو کرانا ہی ہو گا۔

طریقہ یہ ہوتا ہے کہ جا کر طبیب سے خود مرض کو بیان کرتے ہیں۔ خود کہتے ہیں۔ کہ مجھے یہ روگ ہے یہ نہیں کرتے کہ گئے اور چپ بیٹھ گئے لیکن پیر سے کوئی اپنے امراض باطنی کا نہ کہا جائے۔

طبیب سے جس طرح رتی رتی اپنا حال ظاہر کر دیتے ہو اور اپنے روگ چھپانا نہیں چاہتے۔ اسی طرح پیر سے بھی اپنے تمام خیالات بیان کرو۔ جب تم نے مرض ہی نہ بیان کیا۔ تو کوئی علاج کیا کرے اگر پیر کسی عیب پر متنبہ کرے تو اس کی تقریر کو خوب غور سے سنے جب طبیب سے سب حال کہہ دیا جاتا ہے تو وہ مرض تشخیص کر کے نسخہ لکھتا ہے۔ اسکے استعمال کے بعد پھر اطلاع حالات کی ضرورت ہوتی ہے کہ اب یہ حال ہے پھیر اس کے مطابق نسخہ کو مناسب تبدیل کیا جاتا ہے۔ یہی طریقہ شیخ سے رجوع کرنے کا ہے کہ اوّل مرض بیان کر دو پھر وہ جو کچھ تجویز کر دے اس پر عمل کر کے ان باتوں کی اطلاع دو کہ یہ مرض تشخیص کیا گیا تھا۔ یہ علاج تجویز کیا گیا اس کو میں نے اتنے دن استعمال کیا اب یہ حال ہے اب ہم آگے کونسا نسخہ استعمال کریں۔

دو چیزیں خلاصہ کے طور پر یاد رکھئے۔ اطلاع واتباع

امراض اور حالات کی اطلاع کرتا رہے اور جو کچھ شیخ تجویز کر دے۔ اس کا اتباع کرتا رہے بس انہیں دو چیزوں کو عمر بھر لیے رہے۔ اپنا سب کچھ کہہ دے لوگ پیروں سے بھی اپنے مرضوں کو چھپاتے ہیں۔ اب تو یہ حال ہے کہ جو جی میں آیا کر لیا پیر کو خبر بھی نہیں

چاہے باطن کا نقصان ہی ہو جائے کہتے ہیں یہ ہمارے دنیا کے معاملات ہیں۔ ان کی اطلاع کی کیا ضرورت ہے۔

حالانکہ ان معاملات کا بھی باطن پر بڑا اثر ہوتا ہے اس لیے جب کوئی نیا کام دنیا کا کرے ضرور اس کی اطلاع کر کے پیشتر مشورہ لے لے۔۔۔ یہ ہے اپنی اصلاح کا طریقہ

عہد نبوت میں صحابہ و صحابیات نبی کریم ﷺ سے بیعت فرماتے یہ بیعت محض ایک رسم نہیں بلکہ ایک ایمانی و روحانی تعلق کی علامت تھی اور صحابہ و صحابیات ہر قدم پر نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر رہنمائی اور اصلاح کراتے۔

انہیں ہر وقت یہ حرص رہتی کہ ہمارا کوئی قدم نبی کریم ﷺ کی منشا کے خلاف نہ پڑ جائے۔ اس لیے وہ پھونک پھونک کر قدم رکھتے اور ہر معاملہ میں دربار رسالت سے رہنمائی کو اپنے لیے سعادت سمجھتے۔ احادیث مبارکہ کا مطالعہ بتاتا ہے کہ صحابہ کرامؓ معمولی معمولی باتوں کے بارے میں بھی حضور ﷺ سے اصلاح کراتے جو درج ذیل واقعہ سے واضح ہو رہا ہے۔

حضرت ابو طلحہؓ (جو بہت بڑے صحابی ہیں) اپنے بیمار بیٹے کو چھوڑ کر سفر پر تشریف لے گئے۔ اس دوران بیٹے کا انتقال ہو گیا۔ سفر سے واپسی پر بیٹے کا حال پوچھا تو آپ کی اہلیہ اُم سلیمؓ نے بتایا کہ اب اس کو پہلے کی نسبت بہت زیادہ سکون ہے۔ ابو طلحہ نے مطمئن ہو کر رات کا کھانا کھایا اور پھر اسی رات بیوی سے قربت بھی کی۔ صبح اُم سلیمؓ نے اپنے شوہر کو بتایا کہ آپ کے سفر پر جانے کے دوران بیٹے کا انتقال ہو گیا تھا۔ ابو طلحہؓ کو بیٹے کی وفات کے صدمے علاوہ اپنی اہلیہ کا اس اہم خبر کو چھپانا نا گوار ہوا۔ بس پھر کیا تھا وہ پریشانی کے عالم میں

سیدھے حضور ﷺ کی خدمت میں اپنی اصلاح کیلئے حاضر ہوئے اور بطور شکایت پورا واقعہ عرض کیا۔ حضور ﷺ نے دونوں کے لیے صالح اولاد کی دعا فرمائی۔

چنانچہ حضور ﷺ کی دعا کی برکت سے اُم سلیمؓ کے ہاں بیٹا پیدا ہوا۔ حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ ابو طلحہ نے مجھے فرمایا کہ اس بچے کو گود میں اُٹھا کر حضور ﷺ کی خدمت میں لے جاؤ اور چند کھجوریں بھی ساتھ دیدیں۔ حضور ﷺ نے ایک کھجور دھن مبارک میں چبائی اور پھر بچہ کے منہ میں رکھ دی۔ راوی کہتے ہیں کہ میں نے رسول ﷺ کی دعا برکت کا کرشمہ دیکھا کہ ابو طلحہ کے اس لڑکے کے نو لڑکے ہیں جو سب کے سب قرآن کے قاری ہیں۔

خواتین کے لیے اس واقعہ میں بڑا سبق ہے کہ ماں کی اولاد سے جس قدر محبت ہوتی ہے والد کو اتنی نہیں ہو سکتی۔ اگر اُم سلیم اپنے شوہر کو سفر سے واپسی کے فوراً بعد اطلاع دے دیتیں تو نا معلوم شدت غم سے کتنے دن تک کھانے پینے اور راحت و آرام سے محروم رہتے۔ اس لیے اُم سلیم نے خود اپنے کلیجہ پر صبر و ضبط کا پتھر رکھا اور شوہر کو سفر کی تکان دور کرنے کا موقع دیا۔ بلکہ بتکلف خود کو معمول سے زیادہ آراستہ و پیراستہ کر کے شوہر کی طبعی خواہش کی ترغیب کا سامان بھی مہیا کر دیا اور فراغت کے بعد انتہائی حکیمانہ انداز میں اپنے بیٹے کی وفات کی خبر سنائی۔ ایک روایت میں ہے کہ اُم سلیم نے اپنے رشتہ داروں کو منع کر دیا تھا کہ کوئی بھی میرے شوہر کو بیٹے کی وفات کی اطلاع نہ کرے جب تک کہ میں خود انہیں اطلاع نہ دیدوں۔ جب اُم سلیم کو اطمینان ہو گیا کہ انہوں نے شکم سیر ہو کر کھانا بھی کھا لیا ہے اور طبعی خواہش بھی پوری کر لی ہے تو کہنے لگیں اے ابو طلحہ! ذرا بتائیے کہ اگر کسی نے کسی اہل خانہ کو کوئی چیز بطور امانت دی ہو اور وہ اس چیز کو واپس مانگے تو کیا صاحب خانہ کو

واپس دینے سے انکار کرنے کا حق ہے؟ ابو طلحہ نے کہا نہیں ہر گز نہیں۔ تو اُم سلیم نے کہا اللہ نے جو بیٹا امانت دیا ہوا تھا وہ واپس لے لیا تھا۔ اُم سلیمؓ کے اس صبر و ضبط اور عقل مندی پر اللہ کے رسول ﷺ نے تحسین فرمائی اور برکت کی دُعا فرمائی تو اللہ تعالیٰ نے پھر نعم البدل عطا فرمایا۔

صحابیات میں اُم سلیمؓ بے حد سمجھ دار اور خدمت گزار خاتون تھیں۔ یہی اُم سلیمؓ تھیں جنہوں نے اپنے بڑے بیٹے حضرت انسؓ کو دس سال کی عمر میں ہی رسول ﷺ کی خدمت میں بطور خادم پیش کر دیا تھا۔ حضرت انسؓ کی یہ سعادت مندی تھی کہ وہ دس سال تک شب و روز اندرون خانہ و بیرون خانہ سفر و حضر میں برابر خدمت میں مصروف رہے۔ ایک مرتبہ حضور ﷺ نے انکی عمر میں درازی اور مال و اولاد میں برکت کی دعا فرما دی۔ چنانچہ حضرت انسؓ نے سو سال سے زیادہ لمبی عمر پائی اور ان کی زندگی ہی میں ان کے بیٹوں اور پوتوں کی تعداد سو سے اوپر پہنچ گئی تھی اور ان کا شمار ہمیشہ دولت مند صحابہ کرام میں رہا۔

صحابہ کرام و صحابیات کی مبارک زندگی میں ایسے بے شمار واقعات موجود ہیں کہ وہ ہر اہم معاملہ میں دربار رسالت سے رہنمائی کے بغیر نہ چلتے تھے۔ کیا صحابہ کرامؓ اور کیا صحابیات بچے بڑے سب ہی اپنے معاملات کے لیے رسالت مآب ﷺ کی خدمت میں حاضری کو نہ صرف سعادت سمجھتے تھے۔ بلکہ آپ ﷺ کی طرف سے کی گئی رہنمائی پر دل و جان سے عمل فرماتے۔ دورِ رسالت سے تاہنوز اہل اللہ کے جو سلسلے متواتر چلے آ رہے ہیں اور وہ واقعتہً صحیح اللہ والے ہیں۔ وہ اپنے مریدین و متعلقین کی صرف دین رہنمائی پر اکتفا نہیں کرتے۔

بلکہ وہ اگر دنیاوی امور اور ذاتی گھریلو معاملات میں بھی رہنمائی حاصل کرنا چاہیں تو اس بارے میں شرعی ہدایات اور ذاتی تجربات و فراست کے پیش نظر اصلاح فرماتے اور گھریلو معاملات میں سختی کے ساتھ حسن معاملہ کی تاکید و نگرانی فرماتے ہیں۔

اس لیے ہمیں بھی چاہیے کہ اپنے مرشد سے صرف ضابطہ کا تعلق نہ رکھیں بلکہ رابطہ کا تعلق رکھتے ہوئے اپنے تمام امور سے متعلق بلا تکلف رہنمائی لیں اور اللہ والوں کی بتائی ہوئی تعلیمات پر عمل کریں کہ ہماری تمام دینی دنیاوی پریشانیوں کا فطری حل یہی ہے کہ ہم خود کو اہل علم اور صحیح اللہ والوں سے مستغنٰی نہ سمجھیں اور اس پُر فتن دور میں قدم قدم پر اللہ والوں اور اہل علم سے رابطہ میں رہیں اور ہر معاملہ میں اپنی اصلاح کراتے رہیں تاکہ نفس و شیطان کے اثرات سے بچ کر امن و سکون کے ساتھ شریعت پر عمل پیرا ہو سکیں۔

حضرت اُم سلیمؓ کا واقعہ جو پیچھے گزر چکا ہے اس سے یہ بات بخوبی معلوم ہوتی ہے کہ خواتین بھی اپنی اصلاح کیلئے شیخ کامل سے اصلاحی تعلق قائم کر سکتی ہیں۔ لیکن اس میں مشائخ کی طرف سے جو ہدایات کی جاتی ہیں۔ انکے مطابق یہ اصلاحی تعلق خواتین کی زندگی کو اللہ تعالیٰ کی نظر میں محبوب اور حقیقی خوشی کا ضامن بنا سکتا ہے۔ اس دور میں بھی جن خوش نصیب خواتین نے وقت کے اولیاء سے خط و کتابت کے ذریعے اصلاحی تعلق قائم کیا۔

ان کی خوش نصیبی محتاج بیان نہیں۔ سیدی حضرت الحاج محمد شریف صاحبؒ جو کہ حکیم الامت حضرت تھانویؒ کے خلیفہ تھے۔ انکی اہلیہ کا اصلاحی تعلق بھی حضرت حکیم الامتؒ سے تھا۔ ہر بات ہر معاملہ میں شیخ سے رہنمائی اور اس کے مطابق عمل نے دونوں میاں بیوں کی زندگی کو کیسے جنت بنا دیا اس کی تفصیل ان کی آپ بیتی کتاب "اصلاح دل" میں پڑھی جا سکتی ہے۔ مرشد سے تعلق اور بیعت سے پہلے اس کتاب کا مطالعہ نہایت مفید

ہے کہ جس سے بیعت کی حقیقت اصلاح کی ضرورت اصلاح کا طریقہ کار سب معلوم کیا جا سکتا ہے۔ الحمدللہ! اس کتاب سے ہزاروں خواتین و حضرات کو بہت نفع ہوا ہے۔

آج کل مرشد سے بیعت کو صرف ایک ضابطہ کا تعلق سمجھا جاتا ہے۔ حالانکہ بیعت محض ایک برکت کی چیز ہے۔ اصل مقصد شیخ سے اصلاح کرانا ہے۔ بزرگوں کے واقعات سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے انہوں نے پہلے اصلاح کرائی پھر بیعت ہوئے تو اصل مقصد اصلاح کرانا ہے کہ اپنے تمام احوال روحانی امراض ایک ایک کرکے بتائے جائیں اور انکے ازالہ کیلئے شیخ کی طرف سے جو ہدایت ہو اس کے مطابق عمل کرتے جائیں۔ آج کے پُر فتن دور میں جبکہ ہر طرف ایمان کو لالے پڑ رہے ہیں۔ اپنے ایمان و دین کو بچانے کا واحد راستہ یہی ہے کہ صحیح اللہ والوں کی صحبت اختیار کی جائے اور ان سے باقاعدہ اپنی اصلاح کرائی جائے۔ اپنے تمام امور خواہ دینی یا دنیاوی کاروباری معاملات یا گھریلو امور ہوں شیخ کی خدمت میں بیان کرکے انکی ہدایات کے مطابق عمل کیا جائے۔

اللہ والوں کا وجود اللہ تعالیٰ کی عظیم نعمتوں میں سے ایک ہے پہلے زمانہ میں لوگ دور دراز کا سفر طے کرکے بڑی مشقت کے بعد اپنے مرشد کی خدمت میں پہنچتے تھے۔ تاکہ مجاہدہ و ریاضت کے بعد اللہ تعالیٰ کے قرب و رضا کی منازل طے کر سکیں۔

آج کے دور میں بھی ہر جگہ صحیح اللہ والے موجود ہیں۔ سفر کی سہولت اور رابطہ کی آسانیوں نے اللہ تعالیٰ کی ولایت کو حاصل کرنا بھی آسان کر دیا ہے۔

موبائل کی سہولت کے پیش نظر شیخ کے مقرر کردہ وقت پر بآسانی رابطہ کیا جا سکتا ہے۔

## سلسلہ عالیہ قادریہ کا تعارف

## سرخیل سلسلہ قادریہ حضرت شیخ سیّد عبدالقادر جیلانیؒ (۵۶۱ھ) کی ہمہ گیر شانِ ولایت

قادری سلسلے کا آغاز حضرت شیخ سیّد عبدالقادر جیلانی (۵۶۱ھ) سے ہوتا ہے۔ آپ تمام اہل ولایت اور تمام سلاسل اولیاء کا قطب سمجھے جاتے ہیں۔ آپ کی روحانی تربیت میں صرف آپ کے مشائخ ہی نہیں، حضرت خضر سے بھی آپ نے روحانی تربیت پائی۔ گو آپ بطور قادری معروف ہوئے لیکن یہ حقیقت ہے کہ تمام سلسلوں کے اکابر نے آپ سے روحانی فیض پانے کا اقرار کیا ہے۔ حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی بھی لکھتے ہیں:

مجدد الف ثانی دریں مقام نائب مناب حضرت شیخ است و بہ نیابت حضرت شیخ ایں معاملہ باومربوط است چنانکہ گفتہ اند نور القمر مستفاد من نورالشمس (مکتوب دفتر سوم مکتوب ۱۲۳)

ترجمہ: دوسرے ہزار سال کا مجدد بھی اس مقام میں حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ کا نائب مناب ہے اور حضرت شیخ کی نیابت سے اسے ائمہ اہل بیت سے ارتباط حاصل ہوا ہے جیسے کہتے ہیں چاند کی روشنی نے سورج کی روشنی سے ہی ظہور پایا ہے اور آپ ائمہ اہل بیت کے روحانی تسلسل کو حضرت شیخ سید عبدالقادر جیلانیؒ کی شاہراہ سے وابستہ بتلاتے ہیں آپ لکھتے ہیں:۔

نوبت بحضرت شیخ عبد القادر جیلانی رسید قدس سرہ وچوں نوبت بایں بزرگوار شد منصب مذکور باو قدس سرہ مفوض گشت وما بین ائمہ مذکورین و حضرت شیخ ہیچ کس بریں مرکز مشہود نمے گردد (ایضاً)

ترجمہ: یہ دریائے معرفت جب حضرت شیخ جیلانی تک پہنچا تو اب یہ منصب آپ کے سپرد ہو گیا ائمہ اہل بیت اور حضرت سید عبد القادر جیلانیؒ کے مابین اور کوئی ایسی بڑی شخصیت نظر نہیں آتی۔

حضرت شیخ سید عبد القادر جیلانیؒ الحسنی الحسینی نے خرقہ ولایت متعدد طرق سے پایا:

۱۔ اپنے آباء کرام ائمہ اہل بیت سے۔

۲۔ حضرت شاہ ابو سعید ابو الخیر بن علی الملک (۵۱۳ھ) سے۔

۳۔ تاج العارفین حضرت شیخ ابو الوفاء سے۔

۴۔ واقف اسرار تکوین حضرت خضر علیہ السلام سے۔

حضرت شیخ عبد القادر جیلانی کو اس وسیع سلسلہ فیض کے باعث پیران پیر کہتے ہیں آپ کو تمام دنیائے ولایت میں اپنے وقت کے سب پیروں کا پیر مانا جاتا ہے حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی سرہندیؒ کس طرح آپ کی شان میں رطب اللسان ہیں اسے آپ پیچھے دیکھ آئے ہیں۔ چاچڑاں کے مشہور بزرگ خواجہ غلام فرید نے ۱۳۱۱ھ میں اپنی ایک مجلس میں آپ کا اس طرح ذکر کیا ہے آپ ایک مرید کو لکھتے ہیں۔

ایک دن حضرت شیخ قدس سرہ کرسی پر بیٹھے وعظ فرمارہے تھے اسی اثناء میں عالم غیب سے ایک عجیب حالت آپ پر طاری ہوئی اس وقت جناب رسالت مآب مع اپنے

اصحاب رضی اللہ عنہم (ایک روحانی صورت میں) تشریف فرماتھے تمام انبیاء علیہم السلام اور ملائکہ مقربین بھی رونق افروز نظر آئے بس جناب باری کی طرف سے آواز آئی کہ اے عبدالقادر ہم نے ہر ولی کو تمہارے زیر قدم کیا ہے ان کو کہہ دو کہ تمہارے زیر قدم آجائیں اس کے بعد حضرت شیخ نے فرمایا:۔

قدمی ھٰذا علی رقبۃ کل ولی اللہ۔

میرا قدم ہر ولی کی گردن پر ہے۔

(مقابیس المجالس۔ ص۲۷۸)

## حضرت شیخ عبدالقادر کی اولاد میں فیض پانے والے

حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی کی اولا میں سے آپ کے نو بیٹوں نے نسبت سلوک پائی۔(۱) سید شرف الدین عیسیٰ قتال (۵۷۳ھ) نے (۲)عبدالرحمٰن عبداللہ صالح (۵۸۷ھ)نے (۳)سید تاج الدین ابو بکر عبدالرزاق (۶۰۳ھ) نے (۴)سید شمس الدین ابو بکر عبدالعزیز (۵۸۹ھ)نے (۵) ابوالفضل محمد(۶۰۰ھ) نے (۶)سید سیف الدین عبدالوھاب (۵۹۳ھ) نے (۷) شیخ اب نصر موسیٰ ضیاء الدین (۶۱۸ھ) نے(۸) سید ابواسحٰق ابراھیم (۵۹۲ھ) نے (۹)سید ابوزکریا یحیٰ(۶۰۰ھ) نے۔ حضرت سید احمد رفاعیؒ (۵۷۸ھ) بھی اسی دور کے بزرگ گزرے ہیں۔

ان حضرات کے علاوہ بھی لاتعداد بزرگوں نے آپ کی تربیت میں روحانی سیر سلوک کی اور قبولیت الٰہی میں ہزاروں کرامات کے جلوے دیکھے۔ اس پہلو سے یہ سلسلہ باقی سب سلسلوں پر چھاگیا اور آپ کو ان مختلف سلاسل کے مشائخ بھی قادری نسبت حاصل کرتے ملیں گے۔

## ہندوستان میں آنے والے پہلے قادری حضرات

ہندوستان میں قادری سلسلہ کے بزرگوں میں حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ کے تین بیٹوں سید عبدالرزاق، سید عبدالعزیز اور سید عبدالوھابؒ نے ادھر کا رخ کی۔ ان حضرات نے پہلے اوچ شریف ملتان کو اپنا مرکز بنایا۔ پھر ان میں سے بعض بزرگ جھنگ میں خیمہ زن ہوئے۔ دوسرے ہزار سال میں دین پور ضلع خانپور بھی ان حضرات کا مسکن بنا۔

یہ بزرگان طریقت سندھ اور پنجاب میں بھی متعدد علاقوں میں پھیلے اوچ کے دونوں خاندان گیلانی ہوں یا بخاری قادری سلسلہ کے بزرگ تھے۔

## ہندوستان میں قادری سلسلے کی پہل کن حضرات سے ہوئی

ہندوستان میں اس سلسلہ کے پہلے بزرگ کہاں کہاں آئے۔ کلر کہار، چکوال میں حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ (۵۶۲ھ) کے بیٹے حضرت عبدالرزاق جیلانیؒ کے دو شہید بیٹوں کے مزارات ہیں ان صاحب زادوں کے نام محمد یعقوب اور محمد اسحاق بتائے گئے ہیں۔ ہندوستان میں جب مرہٹے زور پکڑ رہے تھے۔ اور وہ چاہتے تھے کہ یہاں مسلم حکمرانی نہ رہے تو یہ حضرات بغداد سے چل کر مجاہدین کے ساتھ ہندوستان پہنچے اور انہوں نے یہاں جہاد کرتے ہوئے جام شہادت نوش فرمایا۔ یہ دونوں صاحب زادے غیر شادی شدہ تھے اور ان کی نسل آگے نہ چلی تاہم ان کے وجود سے یہاں قادری سلسلہ طریقت بے شک قائم ہوگیا۔ ان حضرات نے یہاں سلوک واحسان کو خوب رونق بخشی۔

# سلسلہ عالیہ قادریہ راشدیہ کے عظیم شخصیت حضرت اقدس سیّدی و مرشدی پیر طریقت مفتی سیّد جاوید حسین شاہ صاحب مدظلہ کے مختصر حالاتِ زندگی

باسمہٖ تعالیٰ!

## اسم گرامی

سیّد جاوید حسین شاہ صاحب بن سیّد مہدی حسن شاہ صاحبؒ

## ولادت باسعادت

آپ کے والدین پاکستان بننے سے ۱۳ سال قبل ہوشیار پور سے ہجرت کر کے لاہور آگئے تھے آپ ۱۹۴۸ء کو مغلپورہ میں پیدا ہوئے بعد میں آپ کے والدین چک نمبر 379 ج ب کلویا ضلع ٹوبہ ٹیک سنگھ میں آکر آباد ہوگئے۔

## تعلیم

اپنے گاؤں میں ہی آپ نے مڈل تک سکول کی تعلیم حاصل کی اور ہر امتحان میں اعلیٰ نمبروں سے کامیاب ہوئے مڈل کے امتحان میں آپ کو وظیفہ کا مستحق قرار دیا گیا۔

## دینی تعلیم

حضرت شاہ صاحب خود فرماتے ہیں کہ میں چھٹی کلاس میں تھا ہمارے سکول کے ایک نیک سیرت اور نیک صورت استاد حاجی شاہ محمد صاحب نے مجھے مدرسہ میں دینی تعلیم

حاصل کرنے کا مشورہ اور ترغیب دی۔ استاد صاحب کی بات میں نے سنی مگر سکول کی تعلیم جاری رہی اور جب آٹھویں کلاس کا امتحان دیا تو ایک خواب دیکھا۔

## خواب

رات کو میں سویا ہوا تھا میں نے خواب میں دیکھا کہ ایک جلسہ ہو رہا ہے میں بھی اس میں موجود ہوں۔ اس جلسہ میں مجھے مولانا نذیر احمد صاحبؒ نے مدرسہ میں پڑھنے کے لیے فرمایا وہ فرمارہے ہیں کہ مدرسہ میں داخل ہو جاؤ صبح کو میں نے اپنا خواب اپنی والدہ ماجدہ کو تحریر کر کے دیا وہ ہمارے خاندان کے ایک بزرک کے پاس مجھے لے گئیں اور ان کو بتایا کہ میرے بیٹے نے یہ خواب دیکھا ہے۔ ان بزرگوں نے فرمایا کہ درس میں چلے جاؤ یعنی مدرسہ میں داخل ہو جاؤ۔ میں نے دینی تعلیم حاصل کرنے کا ارادہ کر لیا۔ ہمارے گاؤں میں حضرت شیخ مولانا ظفر احمد عثمانیؒ کے خلیفہ حضرت مولانا عبد الغنیؒ صاحب تھے۔ انہوں نے مجھے رقعہ تحریر کر دیا حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانویؒ صاحب ٹوبہ والوں کے نام، جو جامعہ مدنیہ ٹوبہ ٹیک سنگھ کے مہتمم تھے۔

## مولانا محمد یوسفؒ صاحب سے ملاقات

حضرت شاہ صاحب فرماتے ہیں کہ جب میں ٹوبہ شہر آیا تو یہاں کمیٹی باغ میں ایک جلسہ تھا جس میں حضرت مولانا لقمان علی پوریؒ وغیرہ علماء کا بیان تھا۔ جلسہ کے بعد حضرت مولانا محمد یوسفؒ صاحب سے ملاقات کی اور رقعہ پیش کر دیا۔ حضرت مولانا نے پوچھا کہ کیا پڑھو گے؟ حضرت شاہ صاحب فرماتے ہیں کہ مجھے درجہ حفظ اور درجہ کتب کا تو علم نہیں تھا اس لئے میں نے عرض کیا کہ حضرت جو آپ پڑھائیں گے میں پڑھ لوں گا۔ حضرت مولانا نے فرمایا کہ کتابیں پڑھو گے؟ تو میں نے کہا پڑھوں گا۔ اس پر مجھے درجہ کتب

میں داخل کر لیا۔ جب میرے سکول کے استاد حاجی شاہ محمد صاحب کو میرے مدرسہ میں داخل ہونے کا پتہ چلا تو وہ بہت خوش ہوئے اور مجھے ملنے کے لیے ٹوبہ آئے اور دس روپے بھی دیئے۔

## مڈل کا رزلٹ

جب مڈل کا رزلٹ آیا تو ساری جماعت میں میری اوّل پوزیشن تھی اور وظیفہ بھی جاری ہوا تو ہیڈ ماسٹر صاحب نے والدین پر زور دیا کہ اپنے بیٹے کو سکول میں بھیج دو ہم اس پر خصوصی توجہ دیں اور اعلیٰ تعلیم دلوائیں گے۔ حضرت شاہ صاحب فرماتے ہیں کہ جب والدین نے مجھ سے پوچھا تو میں نے سکول جانے سے انکار کر دیا ان دنوں میں حضرت شاہ صاحب کے والد ماجد چیچہ وطنی میں دکان کرتے تھے۔ چنانچہ عربی تعلیم کا آغاز ہوا اور دو سال کے اندر ہی قدوری شریف سمیت باقی کتابیں بھی پڑھ لیں۔

## مرکزی جامع مسجد ٹوبہ میں داخلہ

حضرت شاہ صاحب فرماتے ہیں کہ پھر ایک سال مرکزی جامع مسجد میں حضرت سیّد سلمان شاہ صاحبؒ کے پاس شرح جامی، مقامات، کافیہ، سراجی وغیرہ کتب پڑھیں، حضرت شاہ صاحب فرماتے ہیں کہ شرح جامی کے چند اسباق میں نے حضرت سلمان شاہ صاحب سے پڑھے بعد میں مَیں خود مطالعہ کر کے سبق سناتا اور استاد صاحب میری تصحیح فرما دیتے حضرت شاہ صاحب فرماتے ہیں کہ استاذ العلماء حضرت مولانا محمد عبد اللہ صاحب شیخ الحدیث جامعہ رشیدیہ (ساہیوال) ہمارا امتحان لینے کے لیے تشریف لائے سب طلباء نے امتحان دیا۔ میں نے حضرت کو "کافیہ" کا امتحان دیا۔ حضرت سن کر بہت خوش ہوئے اور فرمایا کہ میں نے کئی مدارس کا امتحان لیا ہے لیکن سب سے اچھا اس طالب علم نے سنایا ہے۔

## دارالعلوم کبیر والا میں داخلہ

دارالعلوم کبیر والا میں چار سال تعلیم حاصل کی یہاں حضرت مولانا منظور الحقؒ صاحب سے سُلَّم العلوم اور حضرت مولانا علی محمدؒ صاحب سے صحیح بخاری و صحیح المسلم اور موطین پڑھیں اور دورۂ حدیث شریف سے فارغ ہوئے۔

## دورۂ تفسیر

دورۂ حدیث شریف سے فارغ ہو کر پھر حضرت شاہ صاحب نے امام الاولیاء شیخ التفسیر حضرت مولانا محمد عبداللہ بہلویؒ صاحب کے پاس اشرف العلوم شجاع آباد میں دورۂ تفسیر کیا اور اپنے استاد حضرت بہلویؒ کے شب وروز کے معمولات کو قریب سے دیکھا۔

## خیر المدارس میں تکمیل اور حضرت بہلویؒ سے بیعت

دورۂ حدیث اور دورۂ تفسیر کے بعد تکمیل کے لیے خیر المدارس میں داخل ہو گئے اور یکم محرم الحرام ۱۳۹۲ھ میں امام الاولیاء حضرت مولانا محمد عبداللہ بہلویؒ کے دستِ حق پرست پر بیعت سے مشرف ہوئے اور حضرت بہلویؒ سے اصلاحی تعلق قائم کیا پھر حضرت کی خدمت میں رہ کر تزکیہ نفس کروایا تقریباً چار سال کا عرصہ حضرت بہلویؒ سے خوب استفادہ کیا حتیٰ کہ حضرت بہلویؒ کا سانحہ ارتحال پیش آیا حضرت شاہ صاحب بھی اپنے شیخ و مرشد کے غسل اور کفن دفن کے انتظام میں شریک ہوئے اور مدرسہ اشرف العلوم شجاع آباد کی مسجد کے جوار میں حضرت شیخ بہلویؒ کو دفن کیا گیا (نوراللہ مرقدہٗ)

## امام الہدیٰ حضرت مولانا عبید اللہ انورؒ سے بیعت کی تجدید

حضرت شاہ صاحب فرماتے ہیں کہ حضرت شیخ بہلویؒ کی وفات کے بعد میرا قلبی میلان حضرت مولانا عبید اللہ انورؒ کی طرف ہوا چنانچہ ایک مرتبہ حضرت مولانا عبید اللہ انورؒ خانیوال کبیر والا اور ملتان کے دورہ پر تشریف لائے تو میں قاری نورالحق صاحب (جمعیت علماء اسلام پنجاب کے ناظمِ اعلیٰ) کے ساتھ خانیوال حضرت امام الہدیٰ کی خدمت میں حاضر ہوا اور المنظر ہوٹل میں جانشین شیخ التفسیر حضرت مولانا عبید اللہ انورؒ کے دستِ حق پرست پر تجدید بیعت کی حضرت جی فرماتے ہیں کہ شروع شروع میں جب میں حضرت عبید اللہ انورؒ کی مجلس میں حاضر ہوتا تو حضرت میری طرف التفات نہ فرماتے تھے۔ لیکن بعد میں احباب سے میرے متعلق پوچھتے تھے اس میں میری اصلاح مقصود تھی کہ کہیں اس کے دل میں یہ خیال نہ رہے کہ میں بڑے دربار یعنی حضرت بہلویؒ کے ہاں سے آیا ہوں۔ پھر حضرت مولانا عبید اللہ انور صاحبؒ نے حضرت شاہ صاحب کو دستارِ خلافت عطا فرمائی۔

ہمارے حضرت شاہ صاحب کو حضرت مولانا علی مرتضیٰؒ صاحب گدائی ڈیروی سے بھی اجازت حاصل ہے جو حضرت اقدس مفتی عبد الستار صاحب دامت برکاتہم کے شیخ اور حضرت بہلویؒ کے ساتھی تھے پھر حضرت شاہ صاحب کا اصلاحی تعلق حضرت اقدس مفتی عبد الستار صاحب سے قائم ہوا اور حضرت مفتی صاحب نے آپ کو سلاسل اربعہ میں اجازت عطا فرمائی۔ حضرت مفتی صاحب کی وفات کے بعد سیّد نفیس شاہ صاحب پھر خواجہ خان محمدؒ سے تعلق ہوا۔

ہمارے حضرت شاہ صاحب کو اللہ تعالیٰ نے شجرِ ہدایت بنایا ہے اس شجرِ ہدایت کی آبیاری ان چاروں بزرگوں کے نالۂ نیم شب سے ہوئی اب دن بدن اس کی شاخیں بڑھ رہی

ہیں اور سینکڑوں لوگ گمراہی اور گناہوں کی آگ سے نکل کر اس شجر کا سکون بخش سایہ حاصل کر رہے ہیں جو بھی آتا ہے اس کو سکون ملتا ہے اور ذکر اللہ سے اپنے دل کو جِلا بخشتا ہے ہر بدھ کو جامعہ عربیہ عبیدیہ فیصل آباد میں حضرت مجلسِ ذکر کراتے ہیں۔ اس مجلسِ ذکر کی برکت سے کتنے ویران دل آباد ہوئے اور ہو رہے ہیں اللہ تعالیٰ ان مجالسِ ذکر کو ساری دنیا کی ہدایت کا ذریعہ بنائے۔ آمین!

## اساتذۂ علم

حضرت شاہ صاحب نے جن حضرات سے علم حاصل کیا ان مین سے چند شخصیات یہ ہیں۔

۱۔ حضرت مولانا محمد یوسفؒ صاحب لدھیانوی ٹوبہ ٹیک سنگھ

۲۔ حضرت سیّد سلمانؒ شاہ صاحب ٹوبہ ٹیک سنگھ

۳۔ حضرت مولانا محکم الدین صاحب دامت برکاتہم ٹوبہ ٹیک سنگھ

۴۔ قاری محمد میاںؒ صاحب ٹوبہ ٹیک سنگھ

۵۔ مولانا منظور الحقؒ صاحب کبیر والا

۶۔ مولانا علی محمدؒ صاحب کبیر والا

۷۔ مولانا عبد المجید صاحبؒ کہروڑ پکا

۸۔ علامہ محمد شریف کشمیریؒ صاحب ملتان

۹۔ حضرت مفتی عبد الستار صاحبؒ ملتان

۱۰۔ مولانا نذیر احمد صاحبؒ جامعہ امدادیہ فیصل آباد (تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ)

## اجازت حدیث

حضرت شاہ صاحب کو جن بزرگوں سے حدیث کی اجازت حاصل ہے ان میں سے چند حضرات کا ذکر

۱۔ اسیر مالٹا حضرت مولانا عزیز گلؒ صاحب (شاگرد حضرت شیخ الہند)

۲۔ خیر المدارس کے استاذ مفتی محمد عبد اللہؒ صاحب جو کہ حضرت شیخ مدنیؒ کے شاگرد تھے

۳۔ مولانا محمد یوسف بنّوریؒ صاحب

۴۔ شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ صاحب

۵۔ مولانا مفتی محمودؒ صاحب

۶۔ مولانا عبد الحقؒ صاحب

۷۔ مولانا محمد گلستانؒ صاحب المعروف جمالدین افغانی یہ حضرت شیخ مدنیؒ کے شاگرد تھے

۸۔ مولانا علی محمدؒ صاحب

۹۔ مولانا منظور الحقؒ صاحب

۱۰۔ مولانا مفتی عبد الستارؒ صاحب

۱۱۔ مولانا عبد المجید صاحبؒ کہروڑ پکا (اَحَدَ عَشَرَ کَوْکَبًا)

## تدریس

خیر المدارس ملتان سے فارغ ہو کر حضرت شاہ صاحب نے باب العلوم کہروڑ پکا میں اپنے استادِ محترم شیخ الحدیث حضرت مولانا عبد المجید صاحب دامت برکاتہم رحمۃ اللہ کی

نگرانی میں تدریس کا آغاز کیا۔ گیارہ سال باب العلوم میں پڑھایا۔ سپاہ صحابہ پاکستان کے سرپرست اعلیٰ شہیدِ ناموس صحابہؓ حضرت مولانا ضیاء الرحمٰن فاروقی شہیدؒ نے بھی باب العلوم میں آپ سے شرفِ تلمذ حاصل کیا۔ حضرت شاہ صاحب فرماتے ہیں کہ فاروقی صاحب شروع سے ہی خوش طبع تھے۔ دورانِ تعلیم بھی آپ تقریریں کرنے کے لیے جایا کرتے تھے۔ تفسیر بیضاوی والے سال جماعت میں اکیلے فاروقیؒ صاحب ہی تھے اور کوئی طالب علم نہ تھا فاروقی صاحب کہنے لگے استاد جی یہ بھی اچھا ہے کہ میرا سبق کا ناغہ نہ ہوگا۔ اگرچہ میں چھٹی بھی کرلوں کیونکہ جب میں چھٹی کروں گا تو آپ بھی سبق نہیں پڑھائیں گے۔

باب العلوم کہروڑ پکا سے حضرت شاہ صاحب دارالعلوم فیصل آباد تشریف لائے اور تقریباً ۱۹ سال سے دارالعلوم میں تشنگانِ علوم دینیہ کو سیراب کیا۔ بعد ازاں جامعہ عبیدیہ کی مصروفیات بڑھنے کی وجہ سے دارالعلوم سے معذرت کرلی۔ اس کے ساتھ ساتھ حضرت شاہ صاحب اپنے مدرسہ عربیہ عبیدیہ کے بانی اور مہتمم ہیں اور کئی سالوں سے مدرسہ عربیہ عبیدیہ میں بخاری شریف اور ترمذی شریف کا درس دے رہے ہیں۔ اور ہر سال شعبان اور رمضان المبارک میں جامعہ عبیدیہ میں دورہ تفسیر بھی کروا رہے ہیں اللہ تعالیٰ حضرت کے فیض کو پوری دنیا میں پھیلائے اور حضرت کی زندگی میں برکت عطا فرمائے اور احقر کو بھی حضرت کے سایہ شفقت میں رکھے۔ آمین ثم آمین!

(سفر نامہ جاوید)

بفیضانِ نظر — محبوب سبحانی غوث صمدانی حضرت سیدنا عبدالقادر جیلانی قطب ربانی رحمۃ اللہ علیہ

شیخ التفسیر حضرت امام الاولیا مولانا احمد علی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ

حضرت اقدس امام الہدیٰ مولانا عبیداللہ انور رحمۃ اللہ علیہ

حضرت اقدس امام العارفین مولانا محمد عبداللہ بہلوی رحمۃ اللہ علیہ

حضرت مفتی عبدالستار رحمۃ اللہ علیہ

حضرت اقدس سید نفیس الحسینی شاہ رحمۃ اللہ علیہ

حضرت مولانا علی مرتضیٰ ڈیروی رحمۃ اللہ علیہ

حضرت مولانا خواجہ خان محمد رحمۃ اللہ علیہ

حضرت مولانا عبدالحی نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ

حضرت اقدس مفتی مولانا سید جاوید حسین شاہ مدظلہ

خاک پائے اولیاء اللہ
ابواسماعیل



## احباب کیلئے چند معمولات یومیہ

- سورۃ یٰسین صبح پڑھنے سے ساری حاجتیں پوری ہوتی ہیں۔ دس قرآن پاک کے برابر ثواب ملتا ہے یہ قرآن پاک کا دل ہے اور رات کو پڑھنے سے اگر موت آجائے تو شہادت کا درجہ نصیب ہوتا ہے لہٰذا صبح شام ایک ایک مرتبہ پڑھ لی جائے۔(فضائل قرآن مولانا زکریاؒ)
- سورۃ سجدہ اور سورۃ ملک مغرب کے بعد ایک ایک مرتبہ پڑھ لی جائے تو قبر کے عذاب سے حفاظت ہوتی ہے۔(فضائل قرآن مولانا زکریاؒ)
- اگر رات کو سورۃ دخان پڑھی جائے تورات بھر ستر ہزار فرشتے دعا کرتے ہیں۔(ترمذی ج ۲)
- سورۃ کہف کی پہلی دس آیات پڑھنے سے فتنہ دجال سے حفاظت ہوتی ہے۔(مشکوۃ بحوالہ مسلم شریف)
- بہتر ہے کہ سوتے وقت سورۃ جمعہ، سورۃ یٰسین، سورۃ تغابن اور سورۃ صف کی تلاوت کر لی جائے۔ کیونکہ یہ آپ ﷺ کا معمول مبارک تھا۔(اسوہ رسول اکرم ﷺ)
- ہر روز رات کو سوتے وقت تین سورتیں قل ھو اللہ، قل اعوذ برب الفلق، قل اعوذ برب النّاس پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے سر، چہرہ، سامنے کا جسم اور باقی جسم پر دم کرے یہ عمل اور تین بار کرے یہ آپ ﷺ کا معمول مبارک تھا۔(مشکوٰۃ شریف صفحہ ۱۷۶)
- ہر روز **100** بار کلمہ شریف پڑھنے سے روز قیامت اٹھتے وقت چہرہ چودھویں رات کے چاند کی طرف روشن ہو گا اور اس دن اس سے زیادہ عمل والا ہو گا۔ جو اس سے زیادہ پڑھے اس لئے ہر روز **100** کلمہ شریف پڑھ لیا جائے۔(فضائل قرآن بحوالہ طبرانی)

## معمولات بروز جمعة المبارک

- جو شخص ہر جمعہ سورۃ کہف کی تلاوت کرے گا۔ اگلے جمعہ تک اس کیلئے نور رہے گا۔
(اسوہ رسول اکرم ﷺ)
- جمع کے دن سورۃ صٰفّٰت اور سورۃ یٰسین کی تلاوت کے بعد جو دعا مانگی جائے وہ قبول ہو گی۔
(فضائل قرآن مولانا زکریاؒ)
- آپ ﷺ کا فرمان ہے کہ جمعہ کے روز مجھ پر کثرت سے درود شریف پڑھا کرو۔ اس لئے کم از کم گیارہ تسبیح پڑھ لی جائیں۔(نسائی ابو داؤد)

الٰہی بحرمت سید المرسلین وخاتم النبیین حضرت **محمد رسول اللہ** صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

الٰہی بحرمت باب العلوم **اسد اللہ** الغالب علی ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہ

الٰہی بحرمت حضرت معروف کرخی
الٰہی بحرمت حضرت داؤد طائی
الٰہی بحرمت حضرت حبیب عجمی
الٰہی بحرمت حضرت خواجہ حسن بصری

الٰہی بحرمت حضرت سری سقطی
الٰہی بحرمت حضرت جنید بغدادی
الٰہی بحرمت حضرت ابو بکر شبلی
الٰہی بحرمت حضرت عبد الواحد تمیمی
الٰہی بحرمت حضرت ابو الفرح طرطوسی

الٰہی بحرمت حضرت سید صفی الدین صوفی
الٰہی بحرمت حضرت سیف الدین عبد الوہاب
الٰہی بحرمت حضرت عبد القادر جیلانی اول
الٰہی بحرمت حضرت ابو سعید مبارک مخزومی
الٰہی بحرمت حضرت ابو الحسن ہنکاری قرشی

الٰہی بحرمت حضرت سید ابو العباس احمد
الٰہی بحرمت حضرت سید مسعود
الٰہی بحرمت حضرت سید علی
الٰہی بحرمت حضرت سید شاہ میر
الٰہی بحرمت حضرت سید شمس الدین جیلانی بغدادی حبی اول

الٰہی بحرمت حضرت سید عبد القادر ثالث
الٰہی بحرمت حضرت سید حامد گنج بخش کلاں
الٰہی بحرمت حضرت سید عبد الرزاق
الٰہی بحرمت حضرت سید عبد القادر ثانی
الٰہی بحرمت حضرت سید محمد غوث جیلانی الحسنی اُچی

الٰہی بحرمت حضرت سید عبد القادر رابع
الٰہی بحرمت حضرت سید حامد گنج بخش ثانی
الٰہی بحرمت حضرت سید شمس الدین ثانی
الٰہی بحرمت حضرت سید محمد صالح
الٰہی بحرمت حضرت سید عبد القادر جیلانی خامس

الٰہی بحرمت حضرت خلیفہ غلام محمد دین پوری
الٰہی بحرمت حضرت حافظ محمد صدیق
الٰہی بحرمت حضرت شاہ حسن جیلانی
الٰہی بحرمت حضرت سید محمد راشد
الٰہی بحرمت حضرت سید محمد بقاء

الٰہی بحرمت حضرت سید تاج محمود امروٹی
الٰہی بحرمت حضرت مولانا احمد علی
الٰہی بحرمت حضرت اقدس سیدی و مرشدی مولانا عبید اللہ انور
الٰہی بحرمت حضرت اقدس سیدی و مرشدی مولانا سید **جاوید حسین شاہ** صاحب دامت برکاتہم العالیہ

# خدام سلسلہ عالیہ قادریہ راشدیہ

شورکوٹ کینٹ